دی لیجنڈس اسکول آف ایجوکیشن جماعت: چہارم مضمون: اردو

(۱) دئے گئے اقتباس کو پڑھکر دئے گئے سوالات کے جوابات لکھئے۔

جنگل میں ایک بار بندروں کو بڑی فکر لگی کہ پیڑوں پر پھل ختم ہونے والے ہیں۔ اگر کھانے کو کچھ نہ ملا تو ہم بھوک سے مر جائیں گے۔ یہی فکر لے کر وہ بوڑھے بندر کے پاس گئے۔ بوڑھے بندر نے ان کی بات غور سے سُنی اور کہا۔ "بات کو بڑی تشویش کی ہے۔ آس پاس ابھی نئی فصل کی کوئی امید نہیں۔ کیا معلوم ہمیں غذا کی تلاش میں کہاں اور کب تک بھٹکنا پڑے۔ ہمیں برے دنوں کے لئے تیار رہنا چاہیے" لیکن ہم کون سی تیاری کرسکتے ہیں؟" ایک بندر نے پوچھا۔

(۱) جنگل میں کن کو پھلوں کے ختم ہونے کی فکر لگی؟

(۲) یہ فکر لے کر وہ کن کے پاس گئے؟

(۳) یہ کس نے کہا "آس پاس ابھی نئی فصل کی کوئی امید نہیں"

(۲) دئے گئے مشکل الفاظ کو انگریزی میں معنی لکھکر ان کو زبانی یاد کریں۔

آرزو۔ سہارا۔ دکھ۔ کمزور۔ ہمیشہ۔ ماں باپ۔ محبت۔ خدمت۔ استاد

(۳) ذیل میں دئے گئے گروپ الفاظ میں سے حرف مصدر والے لفظ کو دائرہ بند کریں۔

اڑنا۔ ہڈی۔ ناشپاتی۔ امرود

سیب۔ بونا۔ قلم۔ کتاب

پانی۔ کشتی۔ تیرنا۔ پودا

لال۔ چاول۔ مکان۔ ناچنا

(۴) دئے گئے سوالات کے صحیح جواب پر ٹک (✓) کا نشان لگائیے۔

۱) کیا زیور کا سونا مصدر ہے؟ (۱) ہاں (۲) نہیں (۳) ہوگا۔

۲) کیا مصدر میں زمانے کا ہونا ضروری ہے؟ (۱) ہوگا (۲) نہیں (۳) ہاں

P.T.O

(5) درج ذیل اشخاص کو اپنے پیشے سے ملائیے۔

| | |
|---|---|
| ڈاکٹر | بال بنانا |
| درزی | زراعت کرنا |
| نائی | علاج کرنا |
| ملاح | کپڑے سینا |
| کسان | کشتی چلانا |